


﴿ مَا يَلْفِظُ مِن قَوْلٍ إِلَّا لَدَيْهِ رَقِيبٌ عَتِيدٌ ﴾ (ق ۵۰/۱۸)

''کوئی لفظ انسان زبان سے نہیں نکال پاتا مگر اس کو لکھنے کے لئے ایک حاضر باش نگران موجود ہے۔''

یہ تو اس صورت میں ہے جب آپ کسی دوسرے کا کلام آگے نقل کریں۔ جہاں تک آپ کے ہاں اس کلام کی قبولیت کا سوال ہے تو آپ کے لیے یہ جائز نہیں کہ کسی ایسے شخص کا کلام قبول کریں جو حسد اور عداوت کی بنا پر کسی کے خلاف بول رہا ہو۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِن جَاءَكُمْ فَاسِقٌ بِنَبَإٍ فَتَبَيَّنُوا أَن تُصِيبُوا قَوْمًا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوا عَلَىٰ مَا فَعَلْتُمْ نَادِمِينَ ﴾ (الحجرات ۴۹/۶)

''اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق شخص تمہارے پاس کوئی خبر لے کر آئے تو تحقیق کر لیا کرو، کہیں ایسا نہ ہو کہ تم کسی گروہ کو نادانستہ نقصان پہنچا بیٹھو اور پھر اپنے کیے پر پشیمانی اٹھاؤ۔''

اگر کوئی شخص آپ کے پاس کسی کے بارے میں بری بات کہے تو اگر وہ شخص آپ کے نزدیک غیر عادل ہے تو آپ تحقیق کریں' اس لیے کہ بعض لوگ بلا تحقیق و بلا احتیاط بات آگے نقل کر دیتے ہیں جبکہ بعض لوگوں کی کسی خاص شخص سے دشمنی ہوتی ہے وہ اس شخص کو بے عزت کرنا اور لوگوں کی نظروں سے گرانا چاہتے ہیں تاکہ لوگ اس سے بدظن ہو جائیں۔ آپ کے سوال کے جواب میں میں نے مناسب جانا کہ اس مسئلہ کی مختلف صورتوں کی طرف توجہ مبذول کروا دی جائے۔

شیخ محمد ابن عثیمین

## دنیا اور آخرت کی شراب میں فرق

**سوال** ہم میں سے ہر شخص یہ بات اچھی طرح جانتا ہے کہ دنیا کی شراب حرام ہے' یہ نشہ دیتی ہے اور عقل میں فتور پیدا کرتی ہے' لہذا اس کا پینا گندا شیطانی کام ہے نیز یہ ام الخبائث ہے۔ میرا سوال یہ ہے کہ شراب دنیا میں حرام اور آخرت میں حلال کیوں ہے؟

**جواب** آخرت والی شراب پاکیزہ ہوگی' اس میں کوئی نشہ آور یا نقصان دہ چیز نہیں ہوگی۔ جہاں تک دنیا والی شراب کا تعلق ہے تو اس میں نقصان دہی' نشہ آوری اور تکلیف پائی جاتی ہے۔ اس کا معنی یہ ہے کہ آخرت والی شراب پینے والے کا نہ تو سر چکرائے گا نہ اسے کمزوری لاحق ہوگی' نہ اس میں عقل یا بدن کو نقصان دینے والی کوئی چیز ہے۔ لیکن دنیا کی شراب عقل و بدن سب کو نقصان دیتی ہے۔ چنانچہ وہ تمام نقصانات جو دنیا کی شراب میں پائے جاتے ہیں آخرت کی شراب ان سب سے خالی ہوگی۔

شیخ ابن باز





# فتاویٰ اسلامیہ

(جلد چہارم)

فتاویٰ علوم اسلامیہ میں ایک ممتاز اور مفید علم اور فن کا درجہ رکھتا ہے۔ قرآن مجید کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ خود اللہ تعالیٰ نے مسائل کے جواب میں فتویٰ کے اسلوب کو قرآن میں بیان کیا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کی تمام احادیث صحیحہ عملاً فتاویٰ کی حیثیت رکھتی ہیں۔ آپ ﷺ کی اتباع میں خلفائے راشدین کے علاوہ ایک سوتیس سے زائد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فتاویٰ بھی محفوظ ہیں۔ فتویٰ نویسی سے قرآن مجید کے عمدہ تفسیری نکات اور احادیث کی شرح میں تعبیر نصوص کا علم حاصل ہوتا ہے۔ فتاویٰ کے ذریعے ہر عہد کے مسائل و مشکلات میں دینی رہنمائی کا التزام ملتا ہے۔ اسی باعث ہم اس شعبہ علم کو اسلام کی حیات مستقبلہ کی ضمانت تصور کرتے ہیں۔ فتویٰ نویسی کے بہت سے آداب اور تقاضے ہیں۔ جہاں ان سے دینی رہنمائی کے لیے روشنی میسر آتی ہے، وہاں بعض علمائے سوء نے گمراہی اور ضلالت کا سامان بھی پیدا کیا ہے۔

پیش نظر فتاویٰ عصر حاضر کے تین ممتاز سعودی علماء اور مفتیان کرام سماحۃ الشیخ عبدالعزیز ابن باز، فضیلۃ الشیخ محمد بن صالح بن العثیمین رحمہما اللہ تعالیٰ اور فضیلۃ الشیخ عبداللہ بن عبدالرحمٰن الجبرین حفظہ اللہ تعالیٰ اور "اللجنة الدائمة للإفتاء والإرشاد" کی علمی مساعی کا نتیجہ ہیں جن کا بنیادی استدلال کتاب و سنت اور آثار صحابہ پر مبنی ہے۔ اپنے اسی منہج اور طرز استدلال کے باعث یہ فتاویٰ سلفی فکر کی نمائندگی کرتا ہے۔ عقائد و عبادات سے لے کر معاملات تک کوئی پہلو ایسا نہیں ہے جس کے بارے میں کتاب و سنت کے مطابق رہنمائی فراہم نہ کی گئی ہو۔ یوں ہم اسے عہد حاضر میں مسائل دینی اور امور دنیوی کی اصلاح کا دائرۃ المعارف قرار دے سکتے ہیں۔ دارالسلام نے اس عظیم فتاویٰ کا ترجمہ اور اس کی طباعت کے امور کو اپنے روایتی اور مثالی اسلوب کے مطابق پیش کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے مطالعہ کو ہمارے لیے نافع اور آخرت میں موجب فلاح بنائے۔ آمین

پروفیسر عبدالجبار شاکر

دارُالسّلام
کتاب و سنّت کی اشاعت کا عالمی ادارہ
ریاض ○ جدہ ○ شارجہ ○ لاہور
لندن ○ ہیوسٹن ○ نیویارک